# جہاں نما

۱۹۲۷ء جبر و استبداد کا زمانہ تھا۔ خدا کرے ۱۹۲۸ء عقل و آزادی کا عہد ثابت ہو۔

جب نومبر ۱۹۱۸ء میں جنگِ عالمگیر ایک ہنگامی صلح میں ختم ہوئی تو چار دانگِ عالم میں ڈنکا بجایا گیا کہ جنگ ہمیشہ کے لئے ختم ہوئی اور دائمی صلح کا آغاز ہوگیا۔ غلامی کی بیڑیاں ٹوٹ گئیں اور آزادی کی آنکھوں پر سے ظلم و ستم کی پٹی کھل گئی۔ اب ہر قوم کو اپنے حقوق ملیں گے اب سچ کا بول بالا ہوگا اور دنیا میں ایک نئے دور کی داغ بیل ڈالی جائے گی!

ولسن صدر جمہوریہ امریکہ نے یہ نعرہ بلند کیا۔ انگلستان اور دیگر اتحادیوں نے اس کی اشاعت کی اور انسانوں کی بستی اس دل خوش کن پیغام سے گونج اٹھی کہ یہ وہ جنگ تھی جس نے جنگ کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ کر دیا شکر ہے کہ یہ برپا ہوئی اور اب مزید شکر ہے کہ اس کا انجام بخیر ہوا +

محکوم و مظلوم قومیں بھی یہ بھول کر کہ خدا کی کائنات میں کئے کا پھل ملتا ہے دیئے کا پھل نہیں ملتا جی ہی جی میں خوش ہوا کیں کہ ہمیں گھر بیٹھے بغیر ہاتھ پاؤں ہلائے وہ سب کچھ مل گیا جو ان مغربی لوگوں نے ہزار کشت و خون سے تھوڑا بہت حاصل کیا ہے ۱۹۱۸ء میں جنگ ختم ہوئی لیکن ۱۹۲۸ء کچھ اتنا صلح پسند نظر نہیں آتا جتنی توقع تھی۔ دس برس کے بعد انسانیت بجائے زیادہ خردمند ہو جانے کے کچھ کم عاقبت اندیش بنتی دکھائی دیتی ہے! خدا نہ کرے!

---

**انگلستان** اسی میں اپنی عظمت سمجھتا ہے کہ جو کچھ حاصل کر چکا ہے اُس پر اطمینان سے قابض رہے اس لئے اُس کی ساری حکمتِ عملی کا راز امن و امان میں ہے نہ جنگ نہیں چاہتا۔ جنگ سے اُسے اور کیا مل رہے گا جو صلح میں اُسے میسر نہیں۔ اُس کی سلطنت میں سورج نہیں ڈوبتا جنوبی افریقہ اور کینیڈا آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ کی نوآبادیات کو اُس نے نیم آزادی دے کر اپنے دائرے سے باہر نکلنے کی ترغیب دے لی ہے۔ مصر میں اُس کی ریشہ دوانیاں دار و رسن کا کام دے رہی ہیں اور اُس کی خوش قسمتی سے زاغلول پاشا سے "ہندی" محبّ وطن راہیٔ ملکِ عدم ہو چکے ہیں۔ عراق و عرب کے پاؤں میں اُس نے "مفید" عہدناموں کی بیڑیاں ڈال دی ہیں فلسطین کو مقدس جان کر اگر وہاں کوئی فساد نہ کرے تو بہتر ہے۔ افغانستان کا فرماں روا اگر آزاد تسلیم ہو چکا ہے تو مہمان نوازی سے اُس کا دل موہ لینے میں کیا حرج ہے؟ ہندوستان اپنے گھر میں لڑتا ہے تو بے جا مداخلت نامناسب ہے۔

حکومت میں قدامت پسندوں کا زور ہے۔ "آزاد" مزدور کبھی کبھی غل مچاتے ہیں لیکن مزدوروں کی باقاعدہ جماعت رعب داب کے سب کاموں میں حکومتِ انگلستان کا دست و بازو ہے۔ کیوں نہ ہو اگر ہم غلامی میں عیش نہ کریں تو وہاں کے مزدور آزادی میں کیسے خوش رہ سکیں؟

انجمنِ اقوام کی باگ ڈور زیادہ تر انگلستان کے مدبّر ہاتھوں میں ہے۔ وہیں دنیا کے قیامِ امن کا قرار واقعی بندوبست کیا جاتا ہے۔ وہیں جرمنی کا حوصلہ بڑھایا جاتا ہے۔ وہیں روس سے قطع تعلق کر کے پھر دل لگی کا سامان پیدا کیا جاتا ہے وہیں فرانس اور اطالیہ کی رقابت کا سماں نظر آتا ہے اور وہیں جاپان کی مشرقیت کا قلع قمع ہوا کرتا ہے۔

لیکن آفرین کیجئے اِس چھوٹے سے جزیرے کے دراز قد عملی باشندوں کو کہ مادی ترقی کے اکثر سر رشتے اُن کے قابو میں ہیں باہمی رقابت اُن تمام قوموں کی قوتِ لایموت ہے۔ اُسی کے باعث وہ آپس میں کٹ مرنے کو تیار ہیں لیکن اُسی کے دم سے وہ زندہ و تابندہ بھی ہیں۔ انگلستان چونکہ ہر انسانی ذخیرے پر نظر رکھتا ہے اِس لئے اُس کا سب سے مقابلہ ہے۔ وہ زرومال میں امریکہ، برّی سطوت میں فرانس، تجارت میں جاپان اور علوم و فنون میں جرمنی کا رقیب ہے۔ اور دن رات اِسی دُھن میں رہتا ہے کہ ہر میدان میں اگر سب سے آگے نہ بڑھ جائے تو کسی سے پیچھے بھی نہ رہے۔ اُس کی سرد مزاج حکمتِ عملی اور مستقل مزاج محنت فی الحقیقت قابلِ داد ہے۔

**امریکہ** جنگِ عالمگیر کے آغاز تک ایک خاموش و خوابیدہ ملک تھا۔ جنگ کے دوران میں جب اتحادی دنیا میں اپنی فوجوں اور جہازوں سے ایک قیامت برپا کئے ہوئے تھے تو یہ خاموشی کے ساتھ اپنی دولت بڑھا رہا تھا۔ اور جب وہ بیداری میں اپنی جسمانی و قلبی قوتیں کھو رہے تھے تو یہ محوِ خواب ہو کر اپنی اصلی طاقت کو حاصل و مجتمع کر رہا تھا۔ عین وقت پر یہ میدان میں آدھمکا اور باوجود انگلستان کے تمسخر اور طعن و تشنیع کے دنیا نے یہی دیکھا کہ امریکہ آیا اور جلد بازی جیت کر اپنے گھر واپس چلا گیا۔

دورانِ جنگ کے سکون و اطمینان کا نتیجہ بعد میں رونما ہوا۔ اِدھر اتحادی جن کی فوجیں ابھی جرمنی کے گھر میں ایک بڑی تعداد میں چھاونی ڈالے ہوئے تھیں، تھک کر چُور ہو رہے تھے اُدھر امریکہ چھینا جھپٹی سے اپنا سیم و زر گن رہا تھا اور ساتھ ساتھ اتحادیوں سے کہے جاتا تھا کہ جتنی جلد میرا قرض ادا کر دو گے سود کے مزید بار سے سبکدوش ہو جاؤ گے۔ اور امریکہ نے صرف زر و مال میں ترقی نہیں کی بلکہ برّی و بحری قوت میں، تجارت میں، معاشرت میں ہر شعبے میں آگے کو قدم مارا ہے۔ برّی قوت کی تو اُسے زیادہ ضرورت نہیں کہ امریکی براعظموں میں اُس کی طاقت کا لوہا خود بخود مانا جاتا ہے۔ بحریات جسے محض ایک انگریزی علم سمجھا جاتا تھا اب امریکیوں نے اُس کے تمام شعبوں پر عبور حاصل کر لیا ہے۔ صدر جمہوریہ نے حال ہی میں اپنی ایک تقریر میں صاف صاف بتا دیا ہے کہ امریکہ کا بحری نصب العین یہ ہے کہ وہ دنیا کی کسی بحری طاقت سے پیچھے نہ رہے۔ ہوا میں تو انگلستان فرانس کے سامنے سرنگوں ہے ہی اب

سمندر میں وہ امریکہ کے آگے اپنی فوقیت کا نعرہ بلند نہیں کر سکتا۔ امریکہ کا قول ہے کہ مجھے جنگ سے مطلق سروکار نہیں میری طاقت صرف میری ذمہ داریوں کے لئے نشوونما پاتی ہے لیکن سیاست و تدبر کی دنیا میں کسی کے کہنے پر یقین کر لینا نادانوں کا کام ہے انگلستان جواب دیتا ہے میں بھی اپنے جہازوں کی تعداد میں جو اضافہ کروں گا وہ محض ضرورت کی بنا پر ہوگا نہ کہ اچھے دوست تمہارے مقابلے کی غرض سے۔ یہ کہہ سُن کر دونوں چہرے پر مسکراتے لیکن جی ہی جی میں کچھ گھبراتے ہیں۔

ہم نے انگلستان و امریکہ کا حال اس تفصیل سے بیان کیا ہے کیونکہ اگر انگلستان زمانۂ حال کی دولت ہے تو امریکہ مستقبل کی طاقت ہے۔ انگلستان ہوا ہے اور ہے۔ امریکہ ہو رہا ہے اور ہوگا۔

**روس** کی اشتراکی حالت کو ہم صرف اُس کے شاہی وجمہوری مخالفین کی عینک لگا کر دیکھنے پر مجبور ہیں معلوم ہوتا ہے کہ وہاں اشتراکیت چھوٹے سرمایہ داروں کی متحمل بھی نہیں ہے اور ان کے بغیر ابھی اقتصادی زندگی ممکن نہیں نتیجہ تعمیر و تخریب کی کشمکش ہے۔ بیرونی دنیا میں روس اور انگلستان ایک دوسرے سے روٹھ چکے ہیں اور بالشویت اور انگریزیت ایک دوسرے کی جانی دشمن ہو رہی ہیں وہ اپنی دل آویز منصوبہ بندی سے اور یہ اپنی آرام دہ عملیت سے دنیا بھر کو اپنا بنا لینا چاہتی ہے۔

دنیا کی اکثر دولتیں بیش از بیش اس انقلاب انگیز جمہوریت سے خائف ہو رہی ہیں۔ ہاں چین کی طرح سیاسی فرقہ بندی میں اطالیہ کی طرح تجارتی جلبِ منفعت کے لئے اُس کے ساتھ رابطہ پیدا کرنے کی رغبت بعض قوموں میں ظاہر ہو رہی ہے۔

**فرانس** جرمنی کو فتح کر کے یورپ کی سب سے زبردست قوت بنا بیٹھا ہے اور باد کے گھوڑوں پر سوار ہو کر سمجھتا ہے کہ فرنساویت یورپیت کا عطر ہے۔ خوش قسمتی سے انگلستان کو جو اس معشوقانہ ناز و ادا کا متحمل نہ ہو سکتا تھا ایک ایسا حلیف مل گیا جو یورپ میں فرانس کا سب سے زیادہ خطرناک حریف بن گیا ہے۔

**اطالیہ** سیاسیاتِ یورپ کے میدان میں "فاسیت" کی تلوار تولے ہوئے فرانس کے مدمقابل آ اترا ہے اور زور کا جواب زور سے اور فریب کا جواب فریب سے دیا چاہتا ہے۔ مسولینی اطالوی ترقی کی راہ میں ہر دشمن کو پاؤں کے نیچے مسل ڈالنا اپنا حق جانتا ہے۔ سیاست میں کوئی اصول نہیں صرف مصلحتِ وقت کی پہچان اُس کی جان ہے۔

یورپ اس وقت سیاسی ریشہ دوانیوں کا اک اکھاڑا بن رہا ہے۔ ایک طرف فرانس بیٹھا ہے دوسری طرف اطالیہ۔ فرانس پولینڈ کو اُبھارتا ہے تو اطالیہ لتھوانیا کو اُکسا دیتا ہے۔ اطالیہ البانیا سے ساز باز کرتا ہے تو فرانس یگوسلاویا سے سرگوشیاں کرنے لگتا ہے کہ بھائی! میں تیری پشت پر ہوں۔

**جرمنی** انگلستان اور روس۔ فرانس اور اطالیہ سب کی رقابتوں سے فائدہ اُٹھا کر سب سے اقتصادی دوستی پیدا کر رہا ہے اور خاموشی سے اپنے برباد شدہ گھر کو آباد کئے جاتا ہے۔

**جاپان** تعلیمی و معاشرتی ترقی کی راہ پر گامزن ہے۔

**چین** شمال وجنوب کی اینچا تانی میں نڈھال ہو رہا ہے۔ اِدھر انگلستان اُدھر روس پرا جمائے بیٹھا ہے اور دونوں اپنی اپنی چالیں چل رہے ہیں۔

**ترکی** ۔ ہر قسم کی آزادی کو دنیا کی بہترین چیز سمجھ کر اُسے قانونی طور پر اپنے روح و رواں سے عزیز تر ظاہر کرنے پر مُصر ہے۔

**ایران اور افغانستان** شاہنشاہوں اور اشتراکیوں کو کنکھیوں سے دیکھتے جاتے ہیں اور جتنا کام اُن سے بن پڑتا ہے کئے جاتے ہیں۔

**ہندوستان** دنیا و مافیہا سے بےخبر ہے اُس کا پُرانا شغل لڑنا بھڑنا اُسے پھر ہاتھ آگیا ہے مسلمان اللہ اللہ کہہ کر گائے کے سر پر سوار ہوتے ہیں تو ہندو رام رام کر کے مسجد کے آگے شور مچاتے جاتے ہیں۔ حضرتِ ثالث بالخیر چوک میں بیٹھے "ہم لڑائی نہیں مانگتا" کہہ کر کبھی کبھی اپنا ڈنڈا زمین پر مار دیتے ہیں لیکن اِس سے کسی فریق کی حق تلفی یا دل آزاری نہیں ہوتی!

---

دُنیا جادۂ "تہذیب" پر سرگرم سفر ہے۔

طبیعی ترقی کا یہ عالم ہے کہ اکثر اہلِ دنیا ابھی دس سال گزشتہ کی ایجادات کے نام سے بھی واقف نہیں ہو چکتے کہ نئی اختراعات کا ایک طوفان امنڈ آتا ہے۔ دنیا طبیعیات کے افادات سے کما حقہ مستفید نہیں ہو رہی۔ موٹر کار ولاری، ہوائی جہاز کی ارزانی اور تیز رفتاری، گھر گھر میں خبر رساں کلوں کا قیام، بے تار ٹیلیفون اور بیسیوں ویسی سہولتیں دنیا کو روز بروز ایک نئی دنیا بنا رہی ہیں۔

معاشرتی حلقے میں عورت کا درجہ سرعت کے ساتھ بلند تر ہوا جا رہا ہے۔ نوجوانوں میں خود شناسی اور خودداری کے ساتھ خود سری اور خود نمائی کی عادات نمایاں ہو رہی ہیں۔ لباس و گفتگو کی ظاہری شان عموماً باطنی خوبیوں کو نیچا دکھاتی ہے۔

اقتصادی حالت میں بہتری کی صورت ظاہر ہے لیکن اس کی رفتار بہت سست ہے۔

سیاسیات میں ایک تنگ نظر قومیت انسانیت کی ترقی کے رستے میں حائل ہے اور ساتھ ہی ایک غلط کار اشتراکیت ایک غلط کار شاہنشاہیت سے مصروفِ پیکار ہے۔ ملک ملک میں استبداد پسند مدبر برسرِ اقتدار ہو رہے ہیں۔ جمہوریت پسند یورپ میں بھی، اطالیہ میں مسولینی اور سپین میں ڈی ولیرا عوام کی آزادی کو پاؤں کے نیچے روندے ڈالتے ہیں۔

اخلاقی و مذہبی دائرے میں آزاد خیالی بے اصولی کی حد تک پہنچ چکی ہے۔ اور روحانیت کی آواز کچھ کمزور سی پڑ گئی ہے لیکن گھڑی کا رقاص جب ایک انتہائی حد تک پہنچ جائے تو پھر دوبارہ واپس ہوتا ہے۔ سو یقیناً یہ سب تنزل و انحطاط بھی اسی لئے ہے کہ دنیا کی روح کھوئی جا کر پھر جلد اُس کے جسم کے ہر رگ و پے میں از سرِ نو سرایت کر جائے اور اُسے دوبارہ زندہ و قوی تر بنا دے!

ب ا

# تمنّائے محبّت

اے کاش کہ میں اور تُو — اے کاش کہ تُو اور میں
اِس بزم سے چل نکلیں

---

اِس رُوح کے زنداں میں — اِس دل کے بیاباں میں
ہر دم کوئی کھٹکا ہے — ہر دل میں غم اٹکا ہے
بچّے ہیں قضا کے ہم — بندے ہیں جفا کے ہم
انسان ہے اِک مزدُور — مقہور ہے اور مجبُور
پاتا ہے تو کھوتا ہے — ہنستا ہے تو روتا ہے
گو اشک پروتا ہے — ہونا ہے جو ہوتا ہے

---

اِس دارِ مشقّت میں — اِس دشتِ مُصیبت میں
تہذیب کی شورش ہے — تادیب کی کوشش ہے

مشغول ہیں روز و شب — مسئول ہیں روز و شب
بھرمار فرائض کی — بوچھاڑ عرائض کی
گو لطف کی محفل ہے — گو عیش کی منزل ہے
شائستہ تکلّم ہے — گلدستہ تبسّم ہے
باتوں میں ہے رنگینی — آنکھوں میں ہے شیرینی
لیکن جو ٹٹولو دل — اک پارۂ آب و گل
چاہت نہیں دُنیا میں — راحت نہیں دُنیا میں
اُلفت کا بہت مذکور — ایثار بہت مشہور
اقرار کے چرچے ہیں — اخلاص کے دعوے ہیں
دیکھو جو مُروّت کو — ڈھونڈو جو محبّت کو
گُزرے نہ گماں ان کا — پاؤ نہ نشاں ان کا
مسکن ہے کہاں ان کا — مدفن ہے کہاں ان کا
اے کاش کہ میں اور تُو — اے کاش کہ تُو اور میں

اِس بزم سے چل نکلیں

اے کاش کہ میں اور تُو اے کاش کہ تُو اور میں
اِس شور و شغب سے دُور اِس رنج و طرب سے دُور
اُس جا پہ پہنچ جائیں

جو حُسن کا گلشن ہے جو عشق کا مسکن ہے
کِھلتی ہے جہاں اُلفت ملتی ہے جہاں راحت
غُنچوں میں ہے زیبائی پُھولوں میں ہے رعنائی
کیا حُسن نُمائی ہے گُل ریز خُدائی ہے
اے کاش کہ تُو اور میں اے کاش کہ میں اور تُو
اُس دیس میں بس جائیں کیوں جگ میں ترس جائیں؟

---

اے کاش کہ میں اور تُو اے کاش کہ تُو اور میں
اُس خُلد میں جا اُتریں

کچھ دن تو جئیں مِل کر گلزار ہوں دل کِھل کر
تاروں سے کریں باتیں کٹ جائیں یونہی راتیں
میری کہ تری ہستی نیکی کی بنے بستی

اک ہار ہو رنگوں کا — پھولوں کی اُمنگوں کا

شبنم سے جو دھویا ہو — کرنوں نے پرویا ہو

تیری ہو وہ آرایش — تیری ہو وہ زیبایش

کلیاں تجھے پہنا ئیں — چڑیاں ترے گُن گائیں

شورش ہو روانی میں — اک راگ ہو پانی میں

منظر ہو مسرّت کا — عالم ہو محبّت کا

نغمہ ہو صداقت کا — نعرہ ہو شجاعت کا

حاصل کریں قوّت کو — اور پائیں حقیقت کو

ہر جا تری خلوت ہو — ہر جا تری جلوت ہو

تُو مجھ پہ جو چھا جائے — تن من میں سما جائے

تُو میں ہوں نہ میں تُو ہوں — ہم یک دل و یک سُو ہوں

اے کاش کہ میں اور تُو — اے کاش کہ تُو اور میں

اک پھول سا ہو جائیں
نکہت بنیں کھو جائیں

بشیر احمد

# تاریخِ دُنیا پر ایک نظر

## دُنیائے قبلِ تاریخ

### (۱)

### مکان و زمان کی وسعتیں

**کائنات**۔ ابھی تھوڑی مدت ہُوئی کہ لوگ عام طور پر زمین کو کائنات کا مرکز مانتے تھے۔ اور اُن کا خیال تھا کہ کائنات کو وجود میں آئے چھ ہزار سال سے زیادہ عرصہ نہیں ہُوا۔ لیکن موجودہ ماہرانِ طبیعیات کے خیالات اِن حقائق کے متعلق بالکل تبدیل ہو چکے ہیں جن کے باعث زمان و مکان کے متعلق اب قطعی نئے نظریات قائم کئے گئے ہیں۔ فضا کی بے انتہا وسعت کی طرف پہلے پہل سولھویں اور بعد کی صدیوں کے اہلِ ہیئت نے توجہ دلائی اور بتایا کہ (۱) زمین ایک متحرک گولہ ہے۔ (۲) وہ سورج کے گرد گھومنے والا ایک چھوٹا سا سیارہ ہے (۳) سورج خود بھی محض ایک اوسط درجے کا ستارہ ہے جو آسمان کے بہت سے اَور ستاروں سے کم جسیم اور کم چمکدار ہے۔ زمانے کی بے انتہا وسعت کی طرف پہلے اٹھارھویں اور انیسویں صدی کے اہلِ حجریات متوجہ ہوئے اور انھوں نے بتایا کہ تہ در تہ چٹانیں جن سے زمین کی پرت مرکب ہے خدا جانے کتنے کروڑ سالوں میں جا کر بنی ہونگی۔

حال میں بہت سے فہیم و ذکی ماہرانِ طبیعیات نے سرتوڑ کوشش کی ہے کہ وہ مرئی کائنات کی وسعت اور زمانِ فلکی کی مدت کا ٹھیک ٹھیک اندازہ لگائیں۔ اگرچہ ابھی اُن کے انکشافات کی ابتدا ہی ہے لیکن ان کی دریافت شدہ معلومات نے ہماری عقل کو حیران اور ہمارے تخیل کو متہیج کر دیا ہے۔ ہمارے نفس ان اعداد کی وسعت پر حاوی نہیں ہو سکتے جو وہ ہمارے سامنے پیش کرتے ہیں۔

سورج زمین سے تقریباً نو کروڑ تیس لاکھ میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ یہ مسافت ہمارے لئے سخت حیرت انگیز ہے لیکن

---

تاریخی مضامین کا یہ سلسلہ جو مختصر تاریخ دنیا پر مشتمل ہے ایک انگریزی کتاب کا ترجمہ ہے لیکن آگے چل کر دو چار مقامات میں مشرقی نقطۂ نظر سے بُزوی تصرف کیا گیا ہے۔

جب ہمیں پتہ چلتا ہے کہ روشنی جو ایک ثانیے میں ایک لاکھ چھیاسی ہزار میل کی رفتار سے اس فاصلے کو تقریباً آٹھ منٹ میں طے کر لیتی ہے اُسے بھی قریب ترین ستارے سے زمین تک پہنچتے چار برس سے زائد مدت درکار ہے اور کہکشان کے گنجان کوکبات ہم سے چار ہزار "روشنی کے سالوں کی مسافت" پر واقع ہیں تو ہماری حیرت کی کوئی انتہا نہیں رہتی اور ہمارا سورج اور ہماری زمین ہمیں ایک ہی کوچے کے قریبی ہمسائے معلوم ہونے لگتے ہیں۔ پھر ہیئت دان ہمیں بتاتے ہیں کہ سورج اور زمین ایک زمانہ میں ایک ہی وسیع اور دقیق سحابیہ میں شامل تھے لیکن اُن کو ایک دوسرے سے جدا ہوئے تیس ارب سال گزر چکے ہیں۔ ان محیر العقول حقائق کے بعد زمین نقطۂ غیر محدود کا اک نامعلوم سا نقطہ معلوم ہونے لگتی ہے اور نسلِ انسانی کی ساری تاریخ ازل کا ایک فانی لمحہ!

**نظامِ شمسی** ۔ زمین کیا ہے ؟ اُن آٹھ سیّاروں میں کا ایک سیارہ جو روز و شب سورج کے گرد گھومتے رہتے ہیں۔ بُعدِ مسافت کے لحاظ سے یہ سیارے یُوں واقع ہوئے ہیں۔

عُطارد سورج سے تین کروڑ ساٹھ لاکھ میل ہے۔

زہرہ چھ کروڑ ستر لاکھ

زمین نو کروڑ تیس لاکھ

مریخ ایک ارب چار کروڑ دس لاکھ۔

مشتری چار ارب آٹھ کروڑ تیس لاکھ

زحل آٹھ ارب آٹھ کروڑ ساٹھ لاکھ

یورنیس سترہ ارب آٹھ کروڑ بیس لاکھ

نیپتون ستائیس ارب نو کروڑ بیس لاکھ

عطارد کے ہماری بہ نسبت سورج کے زیادہ نزدیک ہونے کے یہ معنی ہیں کہ اُس کا سال صرف ۸۸ دن کا ہے اس کے مقابل میں نیپتون کا سال ۶۰۱۲۷ دن کا ہوتا ہے یعنی ہمارے ۱۶۴ سالوں میں جا کر نیپتون سورج کے گرد بمشکل اپنی ایک گردش پُوری کرتا ہے۔

جسامت میں عطارد مریخ اور زہرہ زمین سے چھوٹے اور باقی ماندہ اس سے بہت زیادہ بڑے ہیں۔ سیاروں میں سب سے چھوٹا عطارد زمین کا تیسواں حصہ ہے اور سب سے بڑا مشتری زمین سے ۱۳۰۰ گنا زیادہ بڑا ہے۔ اکثر سیاروں میں گرمی اس قدر ہے کہ وہاں دنیاوی نوع کی زندگی ناممکن ہے۔ صرف مریخ ایک ایسا سیارہ ہے جہاں زندگی کا ہونا ممکن

سمجھا گیا ہے۔ لیکن ہماری تحقیق فی الحال اس بات پر قطعی ہے کہ کائنات بھر میں صرف زمین ہی ایک آباد خطہ ہے۔

یہ سارا نظام شمسی مع اپنے سورج سیاروں اور توابع واقمار کے فضا میں اک حیرت انگیز سرعت کے ساتھ کسی نامعلوم مدار میں جس کی ماہیت ابھی معلوم نہیں ہوسکی محو گردش ہے لیکن کائنات کی دوریاں اس قدر تحیر خیز ہیں کہ اگر ہرشل کے خیال کے مطابق یہ رفتار بیس ہزار میل فی گھنٹہ بھی ہے تو کروڑوں سال چلنے پر کہیں سورج اور اُس کے حواری قریب ترین ستارے کے کچھ قریب پہنچ سکیں گے۔

**زمین** ۔زمین جب سورج سے جُدا ہوئی تو کروڑوں سال تک وہ ایک گیسی یا نیم سیّال حالت میں رہی۔اس میں گرمی اس قدر تھی کہ پانی دھاتیں اور چٹانیں تک سب ایک عظیم الشان بھٹی میں خلط ملط ہورہی تھیں۔ بتدریج شدید زلزلوں کے ساتھ وہ ٹھنڈی پڑتی گئی۔عناصر جدا جدا ہوئے ایک ٹھوس پرت بنتی گئی اور آخر کار زمین اور سمندر ظاہر ہوئے۔ان تبدیلیوں کے دوران میں چاند زمین کے بطن سے پیدا ہوا۔چونکہ اس کی جسامت زمین سے صرف پچاسواں حصہ تھی۔وہ بہت جلد سرد ہوگیا یہاں تک کہ آج اُس میں اولین گرمی کا شاید کچھ بھی نشان باقی نہیں رہا۔ بعض طبیعیین کا خیال ہے کہ چاند زمین کا وہ حصہ تھا جہاں اب بحرالکاہل واقع ہے۔

زمین کے سرد پڑنے کے ساتھ ساتھ دو تغیرات ہوتے گئے۔ایک یہ کہ زمین سورج سے دور ہوتی گئی۔ پہلے زمین تھوڑے عرصے میں سورج کے گرد گھوم لیا کرتی تھی اب یہ مدّت بڑھتی گئی یہاں تک کہ ہمارا سال ۳۶۵ دن کا ہوگیا۔ دوسرے زمین اپنے محور کے گرد پہلے تھوڑی دیر میں گھوم جایا کرتی تھی اب اس گردش میں ہمارے موجودہ دن رات کے چوبیس گھنٹے صرف ہونے لگے۔ یہ بات یاد رہے کہ یہ سب تبدیلیاں اب بھی جاری ہیں۔اب بھی ہمارے دن رات کی مدت زیادہ لمبی ہورہی ہے۔اب بھی ہمارے سال کے دن بڑھتے جاتے ہیں۔لیکن اس تغیر کی رفتار اس قدر دھیمی ہے کہ ہماری آنی جانی دنیا کو اس کا احساس ہونا ناممکن ہے۔اس سے ظاہر ہے کہ کروڑوں اربوں سال کے بعد کبھی وہ زمانہ آئے گا، جب زمین اس قدر سرد، رات اتنی طویل اور سال اتنا لمبا ہوچکا ہوگا کہ زمین نوعِ انسان کے رہنے سہنے کے قابل نہ ہوگی بلکہ کسی قسم کی زندگی کا قیام بھی یہاں ناممکن ہوگا۔ دنیا کی تاریخ کی ساری مدت العمر شروع سے اخیر تک کائنات کی تاریخ میں سوائے ایک مختصر لمحہ کے اَور کچھ بھی نہیں۔اب بھی زمین اپنی جوانی سے گزر چکی ہے۔اس کے اندر حرارت یا روشنی کا کوئی اپنا ذخیرہ باقی نہیں رہا۔ضیا وحیات حرارت وتوانائی ان سب کے لیے وہ تقریباً قطعی طور پر سورج کی دست نگر ہے۔یہ سورج ہی کا تعلق ہے جس سے اُس کے دن رات اُس کے موسم اور اُس کی آب وہوا کا تنوّع پیدا ہوتا ہے۔ پھر کیا تعجب ہے کہ قدیم انسان سورج کا پرستار تھا۔

**خشکی اور تری** - ماہرانِ ارضیات نے معلوم کیا ہے کہ پرانے زمانوں میں زمین کی سطح پر عظیم الشان تبدیلیاں ہوئیں - ہیبت ناک زلزلے، دہشت خیز آتش فشانیاں، اور خوفناک طوفان اُٹھتے تھے - کہیں سمندروں کی عمیق و وسیع وادیاں بنتی تھیں - کہیں پہاڑوں کے طویل و عریض سلسلے قائم ہوتے تھے - ان تند مزاج قوتوں کے ساتھ ساتھ وہ نرم وسبک طاقتیں بھی عمل پیرا تھیں جن کا کام روزمرہ ہماری آنکھوں کے سامنے جاری رہتا ہے - بالخصوص بارش اور ہوائیں، کہر اور برف، سورج اور چاند - یہ برّاعظم اور سمندر جو ہمارے نقشوں پر جلوہ گر ہیں فقط اک عارضی عظمت والے ہیں - برطانیہ کا جزیرہ ایک وقت میں سمندر کی تہ پر تھا - اور ایک زمانے میں وہ برف کے ملبوس میں مستور ہو چکا تھا - ہمارے زمانے میں بھی ہر روز ہر خطّہ زمین میں خاموش تغیرات وقوع میں آتے رہتے ہیں جن کا علم ہمیں کبھی ہوتا ہے کبھی نہیں ہوتا - اور گاہے گاہے خوفناک حادثات بھی پیش آجاتے ہیں جیسے حال ہی میں جاپان میں ہُوا - اس میں شبہ نہیں کہ ان تبدیلیوں کی وجہ سے جواب بھی زمین اور سورج میں واقع ہو رہی ہیں برف اور سمندر ایک روز پھر اپنی کھوئی ہوئی مملکت پر قبضہ پالیں گے -

سب سے پہلا سبق جو ہم ان تغیرات سے حاصل کرتے ہیں یہ ہے کہ بقول قدیم یونانیوں کے اس دنیا کی سب چیزیں ہر لحظہ گھٹتی بڑھتی رہتی ہیں - اور کسی مادّی شئے کو ثبات نہیں - اگر یہ بات ہمیں اچھی طرح ذہن نشین ہو جائے گی تو ہم واقعات کی اصلیت اور اہمیت کا بخوبی اندازہ کر سکیں گے اور جان لیں گے کہ انسانی شان و شوکت اور زور و قوت کس قدر غیر اہم اور بے بنیاد ہیں - اور انسان کے لئے سچی عظمت کا راز کس شے میں پوشیدہ ہے !

---

(۲)

# دُنیا ظہورِ انسان سے پہلے

**طلوعِ زندگی** - یہ بتانا ناممکن ہے کہ زندگی زمین پر پہلے پہل کب ظاہر ہوئی - بعض طبیعیین نے اندازہ لگایا ہے کہ اِس کا ظہور اسّی کروڑ سال ہوئے وقوع میں آیا - وہ اِس امر کے معترف ہیں کہ شاید اُنکا اندازہ حقیقت سے بعید ہو ممکن ہے کہ یہ اندازہ بہت زیادہ ہو لیکن اغلب یہ ہے کہ یہ بہت کم ہو کیونکہ پہلی ہستیاں نرم اور بے صورت تھیں جو پیدا ہو کر جھٹ پٹ فنا بھی ہو جاتیں - اور اُن کا کچھ نشان باقی نہ رہتا - لیکن اِس بات کا اُن کو یقین ہے کہ زندگی

کی پہلی صورتیں گرم و کیاب سمندروں کے ساحلی پانیوں میں پیدا ہوئیں۔ اور کچھ مدت کے بعد انہوں نے ننھے پودوں اور چھوٹے چھوٹے لعاب نما جانداروں کی شکل اختیار کی۔ طبیعیات زندگی کی حقیقت کو نہیں پا سکا۔ صرف وہ ہمیں یہ بتاتا ہے کہ ان جاندار چیزوں کی خصوصیات کیا تھیں۔ اول جاندار چیزیں حرکت کرتی ہیں۔ خواہ یہ حرکت صرف نشوونما ہی کی ہو۔ دوم وہ کھاتی ہیں۔ یعنی اور چیزوں کو خوراک بنا کر اپنا جزو بنا لیتی ہیں۔ سوم۔ وہ جنتی ہیں یعنی اُن کی سی اور ہستیاں اُن سے رونما ہوتی ہیں۔ یہ ہستیاں ان سے مشابہ ہوتی ہیں لیکن بعینہ ان کی مانند نہیں ہوتیں۔ ان میں کچھ نہ کچھ فرق ضرور ہوتا ہے۔ یہ ہے ارتقا کی کنجی۔ اگر ایک شے سے دوسری شے بالکل پہلی کی مانند ہی پیدا ہوتی تو ترقی ناممکن تھی۔ کسی نامعلوم سبب کا نتیجہ ہے کہ گھاس کے کوئی سے دو تنکے کوئی سے دو کیڑے۔ کوئی سے دو جانور قطعی یکساں نہیں ہوتے۔ ہر فرد میں کوئی نہ کوئی اختلاف۔ کوئی نہ کوئی جدّت ضرور ہوتی ہے۔ بعض حالتوں میں یہ اختلافات ضروریاتِ زندگی بہم پہنچانے میں بغایت معاون ہوتے ہیں۔ روشنی، گرمی، ہوا، خوراک اِن سے حسبِ ضرورت فائدہ اٹھا کر زندگی کی اسفل صورتیں بتدریج اعلیٰ صورتوں میں تبدیل ہوتی جاتی ہیں۔ اور اس طرح زندگی یکے بعد دیگرے ترقی کے مدارج طے کرتی چلی جاتی ہے۔

**مچھلیوں کا زمانہ**۔ اُن ابتدائی سمندروں کے ساحلی پانیوں میں جہاں زندگی پہلے پہل ظاہر ہوئی جہد للبقا کے باعث دو قسم کی حرکتیں رونما ہوئیں۔ ایک خشک تر ساحل کی طرف۔ دوسری عمیق تر سمندر کی جانب۔ کچھ جانور جو اپنے خول اور غلاف کے ساتھ سورج اور کہر کی سختیوں کو زیادہ اچھی طرح برداشت کر سکتے تھے خشک زمین کی طرف چلے اور کچھ جن کا ڈھانچا کرخت ہو گیا تھا گہرے سمندر میں جا پہنچے۔ اسی طرح لعابی مچھلیاں بحری کیڑے اسفنج وغیرہ ظہور میں آئے۔ اور آخر کار اصلی مچھلیاں (جو سب سے پہلے ریڑھ دار جانور تھے) پیدا ہو کر رفتہ رفتہ جسامت میں بڑھیں اور سمندروں کی سردار بن گئیں۔

پھر خشکی پر ادنیٰ قسم کے پودے مثلاً فرن اور دوسرے بے پھول پودے جو تھوڑے پانی میں گزر اوقات کر سکتے تھے ساحل سے اونچی زمینوں کی طرف اُبھرے اور دلدلی مچھلیاں جن میں ہوا کے لئے پھیپھڑے اور پانی کے لئے گلپھڑے تھے خشکی کی جانب لپکیں۔ پودے اونچائی اور تعداد میں بڑھے، یہاں تک کہ اُن سے وہ وسیع جنگل بن گئے جن کی یادگار ہماری کوئلوں کی کانیں ہیں۔ جانور جو ان جنگلوں میں رہتے تھے زیادہ تر وہ دوعنصری تھے جن کا آج وجود نہیں۔ ان کے ساتھ لاتعداد حشرات الارض بھی تھے۔ مثلاً بڑے بڑے مکڑے اور وہ تند بڑی مکھیاں جن کے پر دو فٹ چوڑے تھے بتیس کروڑ سال ہوئے کہ زمین کی آبادی کا یہ حال تھا۔

**حشرات الارض کا زمانہ**۔ جنگلات اور دو عنصریوں کا طویل زمانہ آخر ہوا تو کم از کم شمالی کرۂ ارض میں سخت سردی کا ایک طویل دور شروع ہو گیا۔ ان برفانی حالتوں میں بہت سے گرمی پسند پودے اور جانور تباہ ہو کر زمین سے نیست و نابود ہو گئے۔ دنیا کی تری سمٹ کر تھوڑی سی رہ گئی اور اغلب ہے کہ آسٹریلیا، ہندوستان، افریقہ اور جنوبی امریکہ کے متفرق خطہ ہائے زمین باہم مل کر ایک ہی وسیع براعظم بن گئے۔ نئے قسم کے جاندار پیدا ہوئے جو ان نئے اور دشوار حالات میں زندہ رہ سکتے تھے۔ جنہیں پانی کے قرب یا موجودگی کی ضرورت نہ تھی۔ بلکہ جو محض خشک زمین پر رہ کر زندگی گزار سکتے اور بآسانی اپنی نسل بڑھا سکتے تھے۔ یعنی رینگنے والے جانوروں کا زمانہ شروع ہو گیا تھا۔ جن میں کیکڑے مگرمچھ چھپکلیاں اور سانپ تھے۔ جو بجائے بچوں کے انڈے دیتے تھے۔ اسی وقت میں وہ مخروطی درخت بھی نظر آئے جو بعد میں ہمارے چیل اور چلغوزے بنے۔ جوں جوں لاکھوں سال کی مدت میں سردی بتدریج کم ہوتی گئی حشرات الارض جسامت و تعداد میں روز بروز بڑھتے گئے۔ ان میں تھے وہ عظیم الجثہ جانور "دائنوسارس" جن کے بڑے بڑے پنجر آج ہمارے بعض عجائب خانوں میں نظر آتے ہیں۔ اور جن کے انڈے تھوڑی مدت ہوئی ایشیا کے صحراؤں سے دستیاب ہوئے ہیں۔ ایسے ہی تھے "منارودکتل" جنہوں نے پہلے پہل اُڑنا سیکھا بعد کے پرندے اور شیر خوار جانور انہیں ناپید جانوروں کی نسل سے تھے۔ زمانۂ حشرات کو ختم ہوئے سات کروڑ سال گزر چکے ہیں۔

**شیر خواروں کا زمانہ**۔ ان دونوں زمانوں کے درمیان میں کھریا مٹی کا زمانہ حائل تھا جس میں شمالی کرۂ ارض سمندر کے نیچے جا ڈوبا اور لاکھوں سال تک ڈوبا رہا۔ انگلستان اور فرانس کے کھریا مٹی کے خطے اور سفید ٹیلے اسی زمانے کے لاتعداد ننھے ننھے جانداروں کی یادگار ہیں۔ جو جو زمینیں طوفانوں کی غرق آبی سے بچیں۔ وہاں شیر خواروں نے اپنا قدم جمایا۔ شیر خوار اور حشرات میں یہ باتیں مابہ الامتیاز تھیں۔ شیر خواروں کے بال تھے جو انہیں سخت گرمی و سردی سے بچانے میں مدد دیتے تھے۔ دوسرے ان کے بچے بجائے انڈوں کے ان کے جسم کے اندر ہی سے نشوونما پا کر نکلتے تھے۔ تیسرے یہ اپنے بچوں کو دودھ دیتے تھے۔ اور ان کی حفاظت کر کے انہیں دنیا میں رہنے سہنے کے ایسے طریقے بتاتے تھے جو وہ نسلاً بعد نسل سیکھتے آتے تھے۔ ان میں وہ سبھی جانور تھے جن سے آج ہمیں واسطہ پڑتا ہے قدیمی کتا اور بھیڑیئے کی قسم کے جانور۔ قدیمی بلی اور شیر کی قسم کے جانور۔ قدیمی گھوڑا اور گدھا۔ ہاتھی اور اونٹ۔ بیل اور بھیڑ وغیرہ وغیرہ۔ اس زمانے کے اخیر میں بندروں اور لنگوروں کی ٹولیاں نمودار ہوئیں جو خونخوار درندوں سے بچنے کے لئے درختوں میں بسر اوقات کرتے تھے۔ یہ تھے وہ جانور جن کے سر بڑے اور پختہ تھے۔ ان میں عقل اور چالاکی پائی جاتی تھی۔ جس کے بل پر وہ دنیا کے کارزار میں زیادہ مضبوط اور قوی ہیکل جانوروں کے خلاف زندگی کی جنگ میں پورے

اُترے۔ اکثر طبیعیین کا خیال ہے کہ انسان انہیں کی نسل سے پیدا ہوُا۔

(۳)

# ازمنۂ حجریہ

**عہدِ برفانی** - مغربی طبیعین کے مشکوک اندازے کے مطابق انسان اپنے بندر بزرگوں میں سے پانچ لاکھ سال ہوئے، اور بعض کے خیال کے مطابق دس[1] لاکھ سال ہوئے رونما ہوُا۔ یہ بات درست ہو یا نہ ہو یہ وہی وقت تھا جب سخت سردی کا وہ نیا زمانہ شروع ہوُا جسے "زمانۂ برف" کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ بحرِ منجمد شمالی سے برف کے پہاڑ جنوب کی طرف سرکنے شروع ہوئے۔ یہاں تک کہ برطانیہ سے لیکر دریائے ڈنیوب بحرِ اسود اور بحرِ اخضر تک کے خطّے سب برف سے ڈھک گئے۔ برطانیہ میں جو کسی زمانے میں شیر ببر ہاتھی اور گینڈے پائے جاتے تھے وہ سب اسی شدید سردی سے تباہ ہو گئے۔ یا جنوبی ملکوں کی طرف بھاگ گئے۔ ان جدید حالات میں خوراک اور پناہ گزینی کے لئے ایک سخت جہد للبقا شروع ہوئی۔ بالخصوص بندر کی قسم کے جانور تباہی سے بچنے کیلئے وسط ایشیا کے لق و دق میدانوں کی طرف چل دیئے۔ اکثر طبیعین کے خیال کے مطابق یہی وہ مقامات تھے جہاں پہلے پہل انسان ظہور میں آیا۔ حیوانیت سے انسانیت میں تبدیلی اس قدر آہستہ اور تدریجی تھی کہ ہزاروں سال تک کوئی نہ کہہ سکتا تھا کہ کونسا حیوان ہے اور کونسا انسان۔ لیکن بالآخر امتیازی خصوصیات اظہر من الشمس ہو گئیں۔ انسان کا دماغ بہ نسبت حیوان کے زیادہ بڑا اور بہتر تھا۔ وہ زیادہ سیدھا ہو کر چلتا تھا۔ اس کا ہاتھ کام کاج کے لئے زیادہ موزوں تھا۔ وہ ہتھیار چلا اور بنا سکتا تھا۔ اس کے اعضائے کلام و گفتگو زیادہ ترقی یافتہ تھے۔ وہ جانوروں کو گھر میں پال سکتا تھا اور سب سے بڑی بات یہ تھی کہ وہ اپنے ہم جنسوں کے ساتھ مل کر کام کر سکتا۔ اور جماعتیں بنا سکتا تھا۔ ان صفات کی اعانت سے اس نے اپنی کمزوری، سست رفتاری۔ اور بے پناہی کا تدارک کیا اور بتدریج زمین اور اہلِ زمین پر غلبہ پانا شروع کر دیا۔

**ابتدائی انسان** - عہدِ برفانی جو پانچ لاکھ سال ہوئے شروع ہوُا وہ تھوڑی گرمی کے وقفوں کے ساتھ تقریباً

---

[1] مشہورۂ آفاق ماہر علم الانسان مسٹر آرتھر کیتھ نے ۳۱ اگست ۱۹۲۷ء کو برٹش ایسوسی ایشن کے سالانہ اجلاس کے سامنے اپنے خطبۂ صدارت میں ڈارون کے مسئلۂ ارتقا کی پُرزور حمایت کرتے ہوئے اس مدت کو دس لاکھ سال سے تعبیر کیا۔

پچیس ہزار ق م تک جاری رہا۔ یہ وقفے ہمارے انسانی معیار کے مطابق خاصے طویل تھے اوران کا وجود انسانی نسل کے لئے غایت درجہ نفع رساں ثابت ہوا۔ قدیم ترین انسانی اور نیم انسانی آثار انہیں زمانوں کی یادگار ہیں۔ عہدِ برفانی کی تقسیم یوں کی گئی ہے۔

## عہدِ برفانی

| | | |
|---|---|---|
| پہلا عرصۂ برفانی | تقریباً | ۵۰۰،۰۰۰ ق م سے ۴۷۵،۰۰۰ ق م تک |
| پہلا گرم وقفہ | " | ۴۷۵،۰۰۰ سے ۴۰۰،۰۰۰ تک |
| دوسرا عرصۂ برفانی | " | ۴۰۰،۰۰۰ سے ۳۵۰،۰۰۰ تک |
| دوسرا گرم وقفہ | " | ۳۵۰،۰۰۰ سے ۲۰۰،۰۰۰ تک |
| تیسرا عرصۂ برفانی | " | ۲۰۰،۰۰۰ سے ۱۵۰،۰۰۰ تک |
| تیسرا گرم وقفہ | " | ۱۵۰،۰۰۰ سے ۵۰،۰۰۰ تک |
| چوتھا عرصۂ برفانی | " | ۵۰،۰۰۰ سے ۲۵،۰۰۰ ق م تک |

بعض ماہرانِ حجریات کا خیال ہے کہ آج کل ہم چوتھے گرم وقفے میں ہیں۔ اور ۵۰،۰۰۰ سال کے بعد ایک پانچویں عرصۂ برفانی کا آغاز ہوگا۔ ایسا ہو بھی تو یہ کچھ نئی بات نہیں کیونکہ نسلِ انسانی کو اپنی تاریخ میں بسا اوقات گرم و سرد زمانہ دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے اور اس نے اپنے تئیں ہمیشہ حالاتِ مختلفہ کے مطابق بنالیا ہے۔

سب سے پرانا آثار انسانی وہ ہے جو فرانسیسی ماہر حجریات ڈاکٹر یوجین ڈوبوآ نے ۱۸۹۲ء میں بمقام ٹرنیل دریافت کیا اور جسے "جاوا کا بندر نما انسان" کہا گیا ہے۔ یہ کھوپری کا ایک حصہ ہے جس کی دماغی قابلیت بندر اور انسان کے بین بین معلوم ہوتی ہے۔ اور جسے بوجہ اُن معدنی چیزوں کے جس کے ساتھ وہ پائی گئی ڈاکٹر موصوف نے پانچ لاکھ سال ق م کے زمانہ سے منسوب کیا ہے۔

اس کے بعد کا آثار وہ ہے جسے "ہائیڈل برگی انسان" کہتے ہیں۔ اور جسے ۱۹۰۷ء میں چند کاریگروں نے مَور میں سطحِ زمین سے اسی فٹ نیچے پایا۔ پنجر کے ساتھ اُن ہاتھیوں، گینڈوں اور غاروں کے رہنے والے شیر ببروں وغیرہ کے پنجر پائے گئے جو ایک مدتِ مدید سے روئے زمین پر ناپید ہو چکے ہیں۔ ان کا زمانہ تقریباً ۲۵۰،۰۰۰ کا ہے۔

تیسرے درجہ پر "پلٹڈاؤن انسان"، ہے جسے مسٹر چارلس ڈوسن نے ۱۹۱۲ء میں پایا۔ غالباً اس کا زمانہ ۱۰۰،۰۰۰ ق م کا ہے۔

**قدیم زمانہ حجریہ** - جب ہم ایک لاکھ سال ق م پر پہنچتے ہیں تو ہمیں پتھر کے اور دوسرے آلات ملتے ہیں جن سے ہمیں اس وقت کے انسان کی صلاحیتوں اور بود و باش کا پتہ چلتا ہے - سب سے پرانے پتھر کے آلات اُن دریاؤں کے پاٹ میں پائے گئے ہیں جو مدتیں ہوئیں کہ گم ہو گئے یا جنہوں نے اپنا پاٹ بدل لیا - یہ ہیں دستی کلہاڑیاں جنہیں ایک دوسرے پتھر سے رگڑ کر تیار کیا گیا - اور کُھرپیاں جن کی دھاریں تیز کی گئی تھیں -

۵۰،۰۰۰ ق م سے زیادہ عمدہ آلات ملتے ہیں جو اُن بڑی قدرتی غاروں سے دستیاب ہوئے ہیں جن میں انسان نے چوتھے عرصۂ برفانی کی سردی سے پناہ لی - نہ صرف یہ آلات پہلے سے بہتر ہیں بلکہ ان کے ساتھ کہیں کہیں ہڈی کے آلات بھی پائے گئے ہیں - ایک عرصہ گزرنے پر شاید ۲۰،۰۰۰ ق م میں انسان نے آگ جلانا سیکھا بعض پرانی غاروں میں ایسی آگ کے نشان پائے گئے ہیں جو غالباً سو سو سال تک جلتی رہی - انہیں غاروں سے انسانی نقاشی کی اولین مساعی کا پتہ ملتا ہے - غاروں کی دیواروں پر بارہ سنگے اور دوسرے وحشی جانوروں کی تصویریں ہیں جن سے انسان واقف ہو چکا تھا۔ اور جن سے اس کے خوراک و لباس مہیا ہوتے تھے -

غالبًا ۱۰،۰۰۰ ق م میں جب کہ موجودہ گرم زمانہ کا ایک خاصا حصّہ گزر چکا تھا - انسان نے غاروں کی رہائش چھوڑ دی -

**جدید زمانہ حجریہ** - ہزاروں سال گزرنے پر جدید زمانہ حجریہ کا آغاز ہوا - دنیا کے مختلف حصّوں میں یہ مختلف اوقات میں شروع ہوا - سب سے پہلے اس کی ابتدا مشرق میں ۱۲،۰۰۰ ق م میں ہوئی - مغرب میں غالبًا اس کا زمانہ ۸،۰۰۰ ق م کا ہے - اس جدید زمانے میں قدیم زمانے کے مقابل میں بعض امتیازی خصوصیات تھیں - اول معتدل آب و ہوا کے دو نتائج ہوئے - ادھر وسیع برفانی میدانوں کے پگھلنے سے سمندر پھر بھرنے شروع ہوئے - برطانیہ براعظم سے جدا ہو گیا - بحیرۂ بالٹک بحرِ شمالی سے مل گیا اور بحرِ متوسط کی جھیلیں ایک دوسرے سے اور بحرِ اوقیانوس سے واصل ہو گئیں - ادھر جنگل پھر روز بروز پھیلنے لگے یہاں تک کہ بارہ سنگے اور اس کے شکاریوں نے شمالی ملکوں کا رخ کیا - دوسرے جنوبی ملکوں کے رہنے والے تبدیلیٔ موسم کے باعث شمالی خطۂ زمین کو آباد کرنے لگے - یہ تھی وہ متوسط نسل جس کی اولاد آج مغربی دنیا میں متمکن ہے یہ لوگ پست قد - گندم گوں - سیاہ مُو تھے جو اس نقلِ مکانی سے پہلے شمالی لوگوں سے کہیں زیادہ متمدن ہو چکے تھے - یہ بجائے صید و شکار کے مچھلیوں پر گزرِ اوقات کرتے تھے - بعض جانوروں کو پالتو بنا چکے تھے - اور ابتدائی زراعت کا فن بھی جانتے تھے - انہوں نے ایک قسم کی کمان بنائی تھی جس کے تیر کی انی پتھر کی تھی - یہ مٹی کے برتن دھوپ میں سُکھا کر بنا لیتے تھے - اور یہ ملمع کرنے اور بُننے کے فنون سے بھی آگاہ ہو گئے تھے - سب سے بڑی بات یہ تھی کہ انہوں

نے اپنے لئے جھونپڑے بنانے سیکھ لئے تھے۔ زمین میں گڑھے کھودنا اور شاخوں سے اُسے ڈھانپ دینا پھر لکڑی کی ٹٹیا کو گارے سے لیپنا اور آخر کار جھیلوں میں گاؤں بنانا یعنی جھیل یا دلدل میں کہیں کھٹے ڈال کر بہت سے چوبی جھونپڑے بنالینا اُن کا کام تھا۔ جدید زمانہ حجریہ کے اخیر سے پہلے (مشرق قریب میں ۵۰۰۰ ق م میں اور مغربی یورپ میں ۲۰۰۰ ق م میں) ایک خاصا ترقی یافتہ تمدن نوعِ انسان میں قائم ہوچکا تھا۔ اس زمانہ کے خاتمے پر انسان نے ایک ایسی چیز دریافت کی جس سے اُسے قدرت پر پہلے کی بہ نسبت بہت زیادہ طاقت حاصل ہوگئی۔ اور وہ دن دونی رات چوگنی ترقی کرنے لگا۔ یہ دھاتوں کی دریافت تھی۔

---

## (۴)

# ازمنۂ فلزّات

**فلزّات کی دریافت** ۔ یہ معاشاید ہمیشہ لاینحل رہے گا کہ انسان نے پہلے پہل کس طرح (فلزات یعنی) دھاتوں کو دریافت کیا۔ بعض مصنفین کا خیال ہے کہ سب سے پہلے سونا دریافت اور استعمال ہوا۔ بہ نسبت دوسری دھاتوں کے یہ اپنی اصلی حالت میں ملتا ہے۔ اس کا رنگ چمکدار اور دلکش ہے۔ اس کی رنگت نہیں بدلتی اور نہ اسے زنگ لگتا ہے۔ غالباً جب زمانۂ برف کے برفانی پہاڑ پگھلے تو سونے کی ڈلیاں بہت سی پہاڑی ندیوں کے پاٹ میں چمکتی ہوئی دکھائی دیں۔ یہ سونا قدیمی انسان کے کام کی چیز نہ تھی لیکن اس سے اُس نے اپنا شوقِ آرائش پورا کیا۔ چنانچہ پرانی قبروں سے ہمیں بے شمار چھوٹی چھوٹی چیزیں ملی ہیں جن میں سونا نفاست سے جڑا ہوا ہے۔

اس سے کہیں زیادہ مفید تانبے کی دریافت تھی جو اس کے بعد ہوئی۔ یہ انکشاف جو یقینی طور پر کہیں اتفاقیہ آگ کے ذریعے سے ہوگیا ہوگا۔ مشرق قریب میں تقریباً ۵۰۰۰ ق م میں ہوا۔ یہ امر طے شدہ نہیں کہ تانبے کو پہلے پہل گلانے کا شرف کس سرزمین کو حاصل ہے۔ جزیرۂ قبرس کو یا جزیرہ نمائے سینا کو۔ پروفیسر برسٹڈ اپنے تخیل میں کسی آوارہ انسان کو دیکھتا ہے جس نے رات کے وقت اپنے خیمہ کے گرد آگ جلائی اور اُسے کچے تانبے کی آڑ دی۔ پھر جب صبح کو اٹھا تو اس نے راکھ میں خالص تانبے کی چمکتی گولیاں دیکھیں۔ کچھ اسی طرح تانبا دریافت ہوا ہوگا اور پھر چند صدیوں میں اُسے عمدہ طرح گلانے اور اس میں مختلف قسم کے گھر کے برتن، کام کے اوزار، اور جنگ کے ہتھیار تیار کرنے کے طریقے وضع کئے گئے ہونگے۔ ان

باتوں سے حضارت وتمدن کو معتدبہ ترقی ہوئی۔

**کانسے کا زمانہ**۔ لیکن سخت کاموں کے لئے سونے کی طرح تانبا بھی بہت نرم ثابت ہوا۔ اس کی دھار بہت جلد کند ہو جاتی تھی۔ اس کی نوک بہت جلد مُڑ جاتی تھی۔ اور اس لئے وہ پتھر کی نوک کی طرح بھی کام نہ دیتی تھی۔ لیکن تھوڑے عرصے کے بعد یہ دیکھا گیا کہ اگر تانبے میں تھوڑا سا ٹین ملا دیا جائے تو اس کا مرکب جس کا نام کانسا رکھا گیا پگھلاؤ اور مضبوطی میں اپنے اجزا سے جنگی اور دیگر کاروبار کے لئے کہیں زیادہ کارآمد ثابت ہوتا ہے۔ یہ معلوم نہیں کہ یہ ایجاد کیسے اور کب ہوئی۔ اور کس نے کی ممکن ہے اتفاقی طور پر دو دھاتوں کے مل جانے سے اس کا پتہ چل گیا لیکن یہ ایجاد تانبے کے بہت جلد بعد ہی ہو گئی۔ ۳۰۰۰ ق م میں کانسا مشرق قریب میں عام طور پر استعمال کیا جا رہا تھا

اس کا اثر بہت جلد اور بہت نمایاں طور پر ظاہر ہوا۔ کانسے کے ذریعہ سے انسان نے پہلی بار پتھر توڑنا اور پتھروں کے مکانات اور عبادت گاہیں بنانی شروع کیں۔ مصری اہرام کانسے ہی کے آلات سے تیار کئے گئے تھے۔ کانسے ہی کے کلہاڑوں سے انسان نے اُن دور دور تک پھیلے ہوئے گنجان جنگلوں کو کاٹنا شروع کیا جو بحرِ متوسط کے اور دوسرے علاقوں پر محیط تھے۔ اب اُس نے بڑے بڑے درخت کاٹے۔ تنوں اور ٹہنوں سے تختے اور شہتیر بنائے اور لکڑی کو بے شمار مختلف کاموں میں استعمال کیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ذرائع آمد و رفت عام ہوئے۔ بیل گاڑیاں اور جنگی رتھیں اور بڑے بڑے نفیس جہاز تیار کئے گئے اور نقل و حرکت اور تجارت کے کام میں لائے جانے لگے۔

زراعت میں بھی کانسے کے ہلوں سے بونے کی محنت آدھی اور اسکی پیداوار دُگنی ہو گئی۔ کانسے کے پھاوڑوں اور کُدالوں سے باغات اور انگوری بیلیں بغیر زیادہ دقت کے پھلنے پھولنے لگیں۔ جنگ میں وہ قومیں جنہوں نے کانسے کے آلات استعمال کئے اُن قوموں پر غالب آئیں جو ابھی اس سے آشنا نہ ہوئی تھیں۔ مثلاً وہ ایلپائی نسل جس نے ۲۰۰۰ ق م میں برطانیہ پر حملہ کر کے وہاں کے متوسط النسل باشندوں پر غلبہ پایا کانسے کے ہتھیاروں سے مسلح تھی۔

**لوہے کا زمانہ**۔ لوہا سب سے اخیر میں دریافت ہوا۔ یہ امر کہ لوہے کا سب سے پہلا نام "آسمانی دھات" تھا ظاہر کرتا ہے کہ ایک مدت تک انسان نے اُسے صرف ٹوٹنے والے تاروں سے حاصل کیا۔ مصر میں کانسے کے زمانہ کے شروع ہی میں ۳۰۰۰ ق م کے قریب لوہا اسی ماخذ سے حاصل ہوتا تھا۔ لیکن آسمانی خزانہ بہت دُور اور کمیاب تھا۔ اس لئے زمین پر اُسے ڈھونڈ نکالنے کی ضرورت محسوس ہوئی۔ پہلے پہل ایشیائے کوچک میں ہتی لوگوں نے لوہے کی کانیں کھودیں۔ ۱۵۰۰ ق م میں ایجیئن میں اور ۱۳۰۰ ق م میں مصر میں یہ کانسے کی جگہ استعمال کیا جانے لگا۔ مغرب کے وحشی لوگوں تک پہنچتے اسے بڑی مدت لگی۔ علاقہ گال (فرانس وغیرہ) میں ۸۰۰ ق م سے پہلے اس کا پتہ نہ تھا اور آئرستان

توکہیں پہلی صدی عیسوی میں جاکراس سے آشنا ہوا۔

جہاں کہیں لوہے کا پتہ چلا تمدن میں ایک نمایاں ترقی ہونے لگی لوہے کی بنی ہوئی چیزیں کاٹنے کی چیزوں سے اتنی ہی زیادہ مفید اور پائیدار تھیں۔جتنی کاٹنے کی چیزیں پتھر کی چیزوں سے۔اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ایک طرف تو اس سے بہتر اوزار بننے لگے اور دوسری طرف اس سے جنگ زیادہ خوفناک اور خونریز ہوگئی۔

سب سے پہلی زبردست فوجیں وہ تھیں جو اشوریوں نے اپنے بادشاہوں سارگن اور سناحرب (۶۸۱-۲۲ء ق م) کے تحت میں تیار کیں اور ان سے مشرق کو کچھ عرصے کے لئے خاک وخون کا ظلمت کدہ بنا دیا۔اشوریوں کے آہنی ظلم وجفا سے یہ بات طشت از بام ہوگئی۔کہ علمی ترقی اور انسانی قوت جب وہ رحم ومعدلت سے عاری ہوں اور خودغرضانہ مقاصد کے لئے استعمال میں لائی جائیں تو بجائے رحمت کے نوع انسان کے لئے زحمت کا ذریعہ ثابت ہوتی ہیں۔

**طلوع تاریخ**۔مصریوں، کریتیوں، ہتیوں، اور اشوریوں کے ذکراذکار سے ظاہر ہو رہا ہے کہ اب ہم بجائے زمانۂ قبل تاریخ کی شب تاریک میں ٹامک ٹوئیے مارنے کے تاریخی عہد کی روشنی میں انسانی نسل کے کارنامے ملاحظہ کر رہے ہیں۔یہ واقعہ ہے کہ قدیم زمانۂ حجریہ میں جب انسان کا دماغ اور دست وپا ترقی کر رہے تھے تو ساتھ ہی ساتھ اسکی گفتگو بھی چلا پا رہی تھی۔جس سے یہ ممکن ہوگیا کہ معلومات سینہ بسینہ منتقل ہوں۔علم وفن سیکھے سکھائے جائیں۔روایت کا سلسلہ قائم ہوا اور گئی گذری باتوں کی یاد قایم رہے۔اسی طرح جدید زمانۂ حجریہ میں جب انسان فنون وصنعت میں ترقی کر رہا تھا وہ ٹوکریاں، مٹی کے برتن اور لکڑی کی چیزیں بنانے اور دھاتوں پر کام کرنے میں مصروف تھا تو ساتھ ہی ساتھ اس نے تحریر کا فن ایجاد کیا۔جس سے وہ نہ صرف دور ونزدیک ہدایات بھیج سکتا تھا۔اور علم کا ایک مستقل ذخیرہ جمع کرسکتا تھا بلکہ ایسی یادگاریں قائم کرسکتا تھا جن سے اہم واقعات کی یاد تازہ رہے اور دستاویزیں تیار کرسکتا تھا جن سے ایک باقاعدہ تاریخ مرتب ہوسکے۔

لکھنے کا فن یوں شروع ہوا کہ پہلے اُس شے کی جس کا اظہار کرنا ہو ایک بھونڈی سی تصویر بنادی جاتی۔مثلاً گائے کے لئے گائے کی تصویر کھینچ دی جاتی۔دوسرا درجہ یہ تھا کہ مکمل تصویر کی بجائے ایک نشان دے دیا جاتا۔مثلاً بجائے گائے کے اُس کے دو سینگ دکھا دیئے جاتے۔تیسرا درجہ یہ تھا کہ نشان سے چیز کا اظہار نہ ہوتا تھا۔بلکہ آواز کا۔مثلاً اظہار جانور گائے کا نہیں بلکہ لفظ "گاتے" کا کیا جاتا تھا۔جہاں کہیں بھی وہ استعمال کیا جائے خواہ گاتے ہیں خواہ "لگائے"، یا "بھگائے" ہیں۔آخری درجہ یہ تھا کہ آواز کے عناصر کا استخراج کیا گیا۔مثلاً گائے وغیرہ سے گ نکالا گیا اور ایسے ہی ان مختصر عنصری آوازوں کو جمع کر کے ان کے نشانات سے حروف تہجی کا ایک سلسلہ تیار کیا گیا۔

مصر اور بابل میں انشا ان تمام مدارج سے ہو کر گزری اور حروفِ تہجی کی حالت پر پہنچ گئی۔ اس کے مقابل میں چین میں وہ دوسرے درجہ سے آگے نہ بڑھ سکی۔ اب تک چینیوں کے ہاں حروفِ تہجی نہیں ہیں بلکہ ہزاروں نشانات ہیں جن سے آوازوں کا اظہار نہیں ہوتا بلکہ مختلف چیزوں کا۔ محنت اور حسنِ اتفاق سے علمارِ مصر کی تصویری تحریر اور بابل کی "میخ نما" تحریر کا بھید جان چکے ہیں۔ البتہ کریت کی کتابت کے سامنے ابھی ان کی عقل عاجز ہے۔ اصلی تاریخ نیل اور فرات کے تمدنوں کے تاریخی نوشتہ جات سے شروع ہوتی ہے۔ چین کی مسلسل روایات بھی ان سے زیادہ پیچھے نہیں۔ لیکن پیشتر اس کے کہ ہم اُن کی کہانی بیان کریں بہتر ہوگا کہ ہم اُس ترقی پر ایک نظر ڈالیں جو انسان نے زمانۂ قبلِ تاریخ میں کی۔

## (۵)

# تاریخ سے قبل کا تمدّن

**جماعتوں کی قسمیں** ۔ بربریت سے تمدن کی طرف پہلا قدم یہ ہوتا ہے کہ کسی نہ کسی قسم کی جماعت بنائی جائے بربریت کا جوہر عزلت ہے۔ پرانا فلسفی ٹامس ہابز اگرچہ اُس کے مشاہدات ہمیشہ درست نہ ہوتے تھے خوب کہتا ہے کہ معاشرت کی صورت اختیار کرنے سے پہلے انسانی زندگی کی فطری حالت "تنہا مفلوک قبیح وحشیانہ اور مختصر تھی"۔ البتہ اُس کے بیان میں یہ تاریخی شبہ ضرور پیدا ہوتا ہے کہ کیا یہ فطری حالت انسان کے ظہور سے لاکھوں سال پہلے ختم نہ ہو چکی تھی۔ ہمیں تقریباً کامل یقین ہے کہ وہ ختم ہو چکی تھی۔ تنہائی مچھلیوں کا خاصہ ہے خواہ وہ ایک گروہ ہی میں کیوں نہ تیرتی پھریں۔ تنہائی رینگنے والے جانوروں کی خصوصیت ہے خواہ وہ سینکڑوں کی تعداد میں جمع ہوں۔ اُن کی کوئی جماعت نہیں ہوتی۔ وہ ایک دوسرے کی اعانت نہیں کرتے۔ وہ جیتے ہیں تنہا اور مر جاتے ہیں تنہا۔ لیکن دودھ دینے والے جانوروں کا یہ حال نہیں۔ ان کے ہاں ایک قسم کی خاندانی زندگی پائی جاتی ہے۔ اگرچہ ابتدائی اور مختصر ہی ہو۔ ان میں کی اعلیٰ انواع میں کسی نہ کسی طرح کی مصاحبت قائم ہو جاتی ہے۔ اس نقطۂ نظر سے کتے۔ گھوڑے۔ بھیڑیں گائیں بھینسیں۔ بلکہ شہد کی مکھیاں اور چیونٹیاں بھی تمدن کے میدان میں چند قدم بڑھ چکی ہیں۔ اعلیٰ درجے کے بندروں میں ایک صریح معاشرتی زندگی ظاہر ہو جاتی ہے۔ لیکن ہاں اتنا ضرور ہے کہ یہ معاشرت انسانی حلقوں کی بالکل ابتدائی

اور معمولی معاشرت سے بھی کمتر ہوتی ہے۔ کیونکہ جب تک گفتگو نہ ہو سکے باقاعدہ تنظیم اور اک خاص معاشرتی روایت قائم نہیں ہو سکتی۔

علاوہ ماں بچوں کے معمولی فطری ملاپ کے سب سے پہلی جماعتیں جو انسانوں میں منضبط ہوئیں وہ شکاری ٹولیاں تھیں۔ افریقہ اور آسٹریلیشیا کے موجودہ نمونوں سے اندازہ لگایا جائے تو ظاہر ہوتا ہے کہ اُن کے ہاں ربط وضبط کا ایک نہایت اعلیٰ نظام موجود تھا۔ غالباً یہ جماعتیں قدیم زمانہ حجریہ کی صدہا صدیوں میں جُوں کی توں قائم رہیں۔ لیکن جدید زمانہ کے ساتھ ان میں دو ترقیاں ہوئیں۔ ایک طرف تو کتوں۔ بھیڑوں۔ گھوڑوں۔ بیلوں اور بکریوں کے پالتو ہو جانے سے وسط ایشیا اور عربستان کے لق ودق وسیع میدانوں میں خانہ بدوشوں کی بہت سی قومیں سرگرداں ہوئیں۔ دوسری طرف زراعت کی اختراع سے مزارعین کی قومیں دریائے نیل، فرات، سندھ اور ہوآنگ ہو کی محفوظ و زرخیز وادیوں میں بس گئیں۔

**قُدرت پر ملکہ**۔ جانوروں کا پالتو بنانا اور اس بات کی ایجاد کہ کیونکر زمین کو جوت کر غلہ اور میوہ پیدا کیا جا سکتا ہے۔ اُن اہم ترین ترقیات میں سے ہیں جنہوں نے انسان کو حیوانیت کے غار سے انسانیت کی چوٹیوں پر پہنچایا ہے یہ ایجادیں تاریخی زمانے سے پہلے نامعلوم طریقوں سے ہوئیں۔ بلکہ جانوروں کا پالتو بنانا تو انہیں زمانوں میں تکمیل کو پہنچا۔ کوئی جانور جو اُس وقت پالتو نہیں بنایا گیا اب تک پالتو نہیں ہُوا۔ کتا پہلا جانور تھا جو انسان کے دشمنوں کے گروہ سے بچھڑ کر اُس کے دوستوں کی جماعت میں آشامل ہُوا۔ وہ صید و شکار کے لئے نہایت مفید تھا۔ اور جب چوپانی کا زمانہ آیا تو اس نے گڈریے کا کام خوب سیکھا۔ ظاہر ہے کہ انسان کی زندگی بہت زیادہ محفوظ و منتظم ہو گئی جب وہ صید و شکار کے اتفاقات سے بالا بالا زندگی بسر کرنے لگا۔ جب وہ حضرت ابراہیمؑ اور لوطؑ کی طرح اپنے عزیز واقارب اور کارآمد پالتو جانوروں کا گروہ لئے جدھر چاہتا چلا جاتا اور جہاں چاہتا خیمہ زن ہو جاتا۔ کیونکہ اس کی خوراک اور اس کا لباس اس کے ساتھ ساتھ موجود و مہیا تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ خانہ بدوش اپنے گلوں میں چین اور آرام کی زندگی گزارتا تھا۔

اس بات کا ہمیں علم نہیں کہ بونے اور کاٹنے کے طریقے کیونکر ایجاد ہوئے۔ مورخین نے اس میدان میں نئے سے نئے خیال دوڑائے ہیں لیکن یہاں گنجائش نہیں کہ اس پر رائے زنی کی جائے۔ قصہ مختصر یہ کہ جب انسان نے گیہوں۔ باجرا۔ جو۔ اور جئی تیار کرنے شروع کئے۔ جب اس نے انگور اور دوسرے اور پھلوں کی کاشت کی تو وہ اس قابل ہو گیا کہ آوارہ گردی اور صید و شکار کو قطعی طور پر خیرباد کہہ کر چھوٹی چھوٹی دیہاتی جماعتوں میں بس جائے، اپنے سنے

کے لئے مکان بنائے۔ پوجا پاٹ کے لئے مندر تیار کرے، فنون وصنعت وحرفت کو ترقی دے۔ تجارت کی راہیں کھولے ریاستیں قائم کرے اور دیگر بے شمار ذریعوں سے اعلیٰ ترین تمدن کی شاہراہ پر گامزن ہو۔

اس تحریک میں خانہ بدوشوں اور شہر آبادوں دونوں نے قدرت کے ذرائع پر روز بروز زیادہ ملکہ حاصل کیا۔

اُن ایام سے جب غاروں کے رہنے والوں نے آگ جلانا اور کھانا پکانا سیکھا ترقی یافتہ طبیعیات کے اس دور تک انسانی تمدن کے معنی یہ رہے ہیں کہ انسان روز بروز قدرت کے ذرائع اور اس کے ذخائر پر بیش از پیش قابو حاصل کرکے اپنے آرام وآسائش کو بڑھائے اپنے علوم وفنون کو ترقی دے اور یوں اپنے عقل وادراک کو صیقل کرتا چلا جائے۔

**بین جماعتی تعلقات**۔ ہم دیکھ چکے ہیں کہ پہلا قدم جو انسان نے بربریت سے تہذیب کی طرف بڑھایا یہ تھا کہ اُس نے اپنے ہم جنسوں سے مل کر کسی نہ کسی قسم کی مستقل معاشرت۔ صیادانہ ٹولی۔ راعیانہ گروہ یا زراعتی قوم قائم کی۔ یہ ابتدائی سوسائیٹیاں لامحالہ چھوٹی ہوتی تھیں۔ کیونکہ ان حالات میں ایک ہی قوم میں بہت سے لوگوں کے لئے خوراک مہیا ہوسکنا ناممکن تھا۔ صیادی سے تھوڑے سے آدمیوں کے لئے تھوڑی بہت خوراک میسر آتی، راعی سرداروں کے گلّوں کے لئے بہت وسیع چراگاہوں کی ضرورت ہوتی۔ اور اولین مزارعین کی زراعت کا تقاضا تھا کہ ہر فصل کے لئے اک نئی زمین ملے نتیجہ یہ ہوا کہ نوعِ انسانی بجائے ایک جماعت کے بہت سی جماعتوں میں منقسم ہوگئی اور اس طرح بین جماعتی تعلقات کی ابتدا ہوئی۔

اس تقسیم کے دو قطعی مختلف نتیجے ہوئے ایک طرف تو اس سے جہد للبقا زوروں پر ہوگئی۔ اور جنگ وجدل کا بازار گرم ہوا۔ مختلف گروہوں میں صیادی خطوں عمدہ چراگاہوں اور سیراب وادیوں کے قبضے کے لئے سخت اور خوفناک لڑائیاں ٹھن گئیں۔ دوسری طرف ان جنگجو گروہوں میں سے ہر ایک میں ایک نیا اجتماعی جذبہ پیدا ہوا۔ مشترک غرض کے لئے یکسوئی کا احساس اپنے ہمراہیوں کی طرف وفاداری کا خیال ایک ہی رہنما کی فرمانبرداری کی عادت۔ اشتراکِ عمل کی قابلیت رفاہِ عام کے لئے نفس کشی۔ ایک ابتدائی شہری حس یہ اخلاقی اوصاف انسان کی فطرت میں نشو ونما پانے لگے۔ تمدن کی ترقی کا راز بہت کچھ اس واقعہ میں مضمر ہے۔ کہ چھوٹی جنگجو جماعتیں مل کر بڑی منتظم ملتیں بن گئیں اور بھائی چارے کے خیالات نے وسیع پیمانے پر ایک عملی صورت اختیار کی۔

لیکن ایک عرصۂ مدید تک اتحاد کی یہ کیفیت نہایت آہستگی کے ساتھ عمل میں آئی۔ چار سو لڑائیاں برپا ہوتیں ایک ٹولی دوسری ٹولی سے ایک خاندان دوسرے خاندان سے۔ ایک گروہ دوسرے گروہ سے اور ایک قوم دوسری قوم

سے برسرِ پیکار تھی۔ ان میں سب سے زیادہ عظیم الشان اور خوفناک جنگ وہ تھی جو لق و دق میدانوں کے خانہ بدوشوں اور ساحلی مقامات اور وادیوں کے خانہ آبادوں کے درمیان صدی بعد صدی جاری رہی۔ اس جنگ کے تسلسل اور اُس کے نتائج سے ہمیں انسانی تاریخ کے بعض دشوار معموں کا حل ملتا ہے۔

خوش قسمتی سے ان باتوں کے مقابل میں انہیں صدیوں میں ہم نوعِ انسان میں پُرامن تجارت کا نشو و نما، تبادلۂ خیالات میں ترقی اور ایک خطے کی شائستگی کا دوسرے خطے کی شائستگی پر تدریجی اثر دیکھتے ہیں۔

**اخلاق اور مذہبی خیالات**۔ جماعتوں کے بننے سے خود بخود ایک نوع کا اخلاق پیدا ہوا۔ ہر جماعت کے ارکان کو خواہ وہ غیروں سے کیسا ہی سلوک کیوں نہ کریں ایک دوسرے کی طرف تری وحشیانہ خود غرضی چھوڑنی پڑی۔ ورنہ گروہ کا گروہ بنے رہنا ناممکن ہوتا۔ زندگی کا تحفظ جائداد کا وجود۔ رسومِ شادی کا اجرا، محکم برداری کی عادت۔ فرضِ منصبی کا احساس، ایفائے عہد، ادائے رسم و رواج۔ خطروں اور موت تک سے بےپروائی۔ یہ اور ایسی ہی اور اخلاقی نیکیوں سے انسان کی فطرت جلا پانے لگی۔ یہ باتیں نہ ہوتیں تو ایک جماعت بہت جلد باہمی جنگ میں مبتلا ہو کر دوسری زیادہ نیک عمل جماعت کے ہاتھوں ملیا میٹ ہو جاتی۔ یہ اخلاق کی ابتدا تھی۔ مدت تک اخلاق محض ایک جماعتی کیفیت رہی۔ بیرونی "وحشیوں" "عجمیوں، یا کافروں" سے اسے کچھ تعلق نہ تھا۔ تمدن کی ترقی کے یہاں پھر یہ معنی ہوئے کہ اخلاق کا دائرہ بتدریج وسیع تر ہوتا گیا یہاں تک کہ آج کم از کم یہ خیال پیدا ہو رہا ہے کہ اس کا اطلاق ساری نوعِ انسان پر کیا جائے۔

اخلاق کے ساتھ ساتھ لیکن شروع شروع میں اس سے بالکل الگ تھلگ مذہب کی نشو و نما ہوئی انسان نے دیکھا کہ وہ چاروں طرف ایسی طاقتوں سے محصور ہے جو اس کے قابو میں نہیں ہیں۔ اور ایسے رازوں اور معموں میں گھرا ہوا ہے جنہیں وہ حل نہیں کر سکتا۔ اُس کا نفس تیز فہم مصروفِ کار اور پُرتخیل تھا۔ لیکن ابھی اُس میں بچوں کی سی ناتجربہ کاری تھی جس کے باعث وہ سمجھتا تھا کہ قدرت کی تمام حرکتیں اُس جیسی ہستیوں ہی کے ارادوں کا نتیجہ ہیں۔ اس لئے اُس نے کائنات کو اپنے جیسی مخلوقات سے آباد سمجھ لیا۔ جن میں کچھ اُس کی ہمدرد اور ہم نوا تھیں۔ اِن کی اُس نے خوشی سے پوجا کی اور اِن کی امداد کے لئے شکرانے کے چڑھاوے چڑھائے۔ کچھ خوفناک و مخالف تھیں۔ اِن کے راضی کرنے کو اس نے بےدردانہ قربانیاں کیں یا اِن سے بچنے کو ٹونے ٹوٹکے اور منتر سے کام لیا۔

مذہب نے مختلف مقامات میں مختلف صورتیں اختیار کیں۔ بالخصوص لق و دق میدانوں کے خانہ بدوش

اپنی بے پایاں تنہائیوں میں اور اپنے کھلے پھیلے ہوئے آسمان کے نیچے رہ کر وحدت الوجود کی طرف مائل ہوئے یعنی وہ ایک خدا کو ماننے لگے۔ جو ہر کہ ومہ کا حاکمِ اعلیٰ تھا۔ اُدھر زرخیز وادیوں کے زراعت پیشہ خانہ آباد جن کی زندگی زیادہ پیچیدہ تھی کثرت پرستی کی طرف راغب ہوئے یعنی وہ بہت سے خداؤں کی پوجا کرنے لگے۔ اِس طرح مذہبی اختلافات نے بھی ان مناقشات کو تیز تر کر دیا جو خانہ بدوشوں اور خانہ آبادوں کے درمیان شروع ہو چکے تھے۔

بشیر احمد

# خیالات

عظمت انگلستان میں تجارت کی شکل میں فرانس میں حسن کی صورت میں اور جرمنی میں قوت کے لباس میں جلوہ گر ہوئی۔

---

حیرت ایوانِ تاریخ میں داخل ہوتے ہی اسلام سے دوچار ہوئی۔

---

وہ قوم جو غیر قوموں کی حکومت کو اپنی دائمی ترقی کا ذمہ دار بنائے دائمی غلامی کے لائق ہے۔

---

اے انگلستان! تو آزادی کا جنم بھوم ہے لیکن تیری آزادی کی تلوار سے بندش کی بیڑیاں لٹکتی ہیں۔

---

نیک ہندوستانیوں کی روحیں ہمالیہ کی چوٹیوں کو اپنا مسکن بناتی ہیں۔

"باغبان"

# قصیدہ

## در نعت سیّدِ کائنات علیہ الصلوات والتحیات

آ- خدارا ساقیٔ مینوش آ　　لا- دوبارہ بادۂ سرجوش لا
پھر علاجِ خوفِ استقبال کر　　پھر غمِ انجام کا کھٹکا مٹا

---

پھر نشاطِ کیف زا گھٹنے لگی　　پھر سرورِ روح پرور گھٹ چلا
پھر کرم فرما کہ دم پر آبنی　　پھر خمارِ کلفت افزا بڑھ گیا
پھر حجابِ شرم بے جا دور کر　　پھر نقابِ عارضِ انور اٹھا
پھر تمنائے نظر منظور کر　　پھر جمالِ چہرۂ زیبا دکھا

---

پھر بہ عجلت شیشہ و ساغر سنبھال　　پھر پلا اللہ جلدی پھر پلا
پھر شرابِ زندگی ساغر میں ڈال　　پھر جلا اک نیم جاں کو پھر جلا
پھر ادائے دلربا سے ساز چھیڑ　　پھر نوائے کیف زا کے ساتھ گا
پھر ربابِ جاں نفزائے راز چھیڑ　　پھر صدائے نغمۂ جنت سنا

---

پھر دماغِ طالبِ مے تازہ کر　　پھر بجھا دل کی لگی ہاں پھر بجھا
پھر لحاظِ رنج بے اندازہ کر　　پھر جما رنگِ خوشی ہاں پھر جما
پھر نویدِ وصل سے دل شاد کر　　پھر بلائے ہجر سے پیچھا چھڑا
پھر دلِ برباد کو آباد کر　　پھر عطائے قرب سے عزت بڑھا

---

پھر رواجِ عیشِ سابق زندہ کر　　پھر وفورِ کیف کے دریا بہا
پھر دلِ ہر ابرِ تر شرمندہ کر　　پھر مئے صافی کے خُم کے خُم لنڈھا
پھر کمالِ ضبطِ غم کی داد دے　　پھر تمنا پر ترس کر، رحم کھا
پھر وفائے دمبدم کی داد دے　　پھر در آغوش میں، ہاں پھر در آ

---

پھر طبیعت مائلِ خیرات کر　　پھر لگا مے کی سبیلیں پھر لگا
پھر جم و پرویز سب کو مات کر　　پھر لٹا مستی کی دولت پھر لٹا
پھر رہِ عشقِ نبی ہموار کر　　پھر درِ فیضِ رسالت کھٹکھٹا
پھر خدا کے لطف کا حقدار کر　　پھر حبیبِ حق تعالیٰ سے ملا

---

پھر کوئی درمانِ فکرِ حال کر　　پھر خیالِ این و آں دل سے بھلا
ٹھیر ابھی عجلت نہ کر اے یار ٹھیر　　سوچ لوں، دل عیش سے کیوں ہٹ چلا

ٹھیر ابھی اے دلبرِ طرار ٹھیر   دھیان سوئے سرورِ دیں چل دیا

---

درگزر ضبطِ طرب سے درگزر   ناروا اب شغلِ عشرت ناروا

درگزر رسوم ادب سے درگزر   سر جھکا، وقتِ ادب ہے سر جھکا

---

ہیں عیاں اور سرکارِ بطحا کا خیال   لب ہیں اور صلِّ علیٰ صلِّ علیٰ

اب سرو برگِ نشاط امرِ محال   عرضِ نعت پاک کا وقت آ گیا

---

وہ بہارِ گلشنِ تلک الرسل   خاصۂ خاصانِ درگاہِ خدا

وہ کرم کی شاخ کا شاداب گل   دونوں عالم کی خبر کا مبتدا

---

وہ نبیِ ہاشمی، فخرِ کرام   سرورِ لولاک - احمد مجتبیٰ

وہ رسولِ محترم، عالی مقام   رحمتِ عالم - محمد مصطفیٰ

---

وہ عرب کی سرزمیں کا نونہال   فخرِ موجودات - ختم الانبیا

وہ شرف کے برج کا بدرِ کمال   خیرِ مطلق - ہادیٔ خیر الوریٰ

---

وہ خدا کی مہربانی کا سبب   رحمتِ حق - شافعِ روزِ جزا

وہ امام الانبیا - امی لقب   مصلحِ کامل حبیبِ کبریا

---

وہ مقدس ہستیوں میں بے مثال   پاک باطن برگزیدہ مقتدا

وہ خدا کے بعد بالکل بے ہمال   واجب التعظیم - سچا پیشوا

---

وہ امیں وہ راست گو وہ راست باز   عاملِ دع ما کدر - خذ ما صفا

وہ خدا آگاہ صاحب امتیاز   دوستدارِ حق عدوئے ماسوا

---

وہ نڈر سر عسکرِ اعلائے حق   وہ سپہ سالارِ افواجِ خدا

وہ اکیلا فاتحِ دنیائے حق   وہ علم بردارِ توحیدِ خدا

---

وہ زباندانِ خدائے کائنات   وہ لسانِ خالقِ ارض و سما

وہ نشانِ راہِ دنیائے نجات   وہ جہانِ رحمتِ ربُّ العلا

---

وہ بصیرت بخشِ چشمانِ شعور   وہ نظر افروزِ اہلِ اتقا

وہ حقیقت دانِ انجامِ غرور   وہ سبق آموزِ تسلیم و رضا

---

وہ ظہورِ لطفِ پیہم کی نوید   وہ وفورِ فضلِ بیحد کی بنا

وہ مسیحِ ابنِ مریم کی نوید   وہ خلیلِ ابنِ آذر کی دعا

---

وہ خدا کا آخری پیغامبر   وہ ہدیٰ کا آخری روشن دیا

وہ خطابِ نورِ حق سے مفتخر   وہ بڑا انسان اور سب سے بڑا

---

ضامنِ اصلاحِ کارِ دو جہاں   قاصدِ پیغامِ توحیدِ خدا

قائدِ خدمت گزارِ دو جہاں   حاملِ بارِ فلاحِ دو سرا

---

ماہرِ قانونِ تلقینِ نجات   واقفِ آدابِ تعلیمِ ہدا

ناشرِ احکامِ آئینِ نجات   کاملِ اخلاقِ حکمت انتما

مطلبِ صلواتِ ہر پیر و جواں　　مقصدِ دعواتِ ہر ما و شما
مرکزِ جذباتِ ہر خورد و کلاں　　قبلۂ حاجاتِ ہر شاہ و گدا

---

میر سامانِ نجاتِ جاوداں　　ساعیٔ بہبود اندر دو سرا
ابرِ بارانِ حیاتِ جاوداں　　داعیٔ حق، راعیٔ خلقِ خدا

---

اپنے یاروں کا صداقت کیش یار　　دوستوں کا دوست اور پھر باوفا
اپنے دشمن کا بھی اندیش یار　　بہتری مقصد بھلائی مدعا

---

مہلکاتِ زندگی کا چارہ گر　　مشکلاتِ موت کا مشکل کشا
راہ سے بھٹکے ہوؤں کا راہبر　　کشتیٔ دینِ خدا کا ناخدا

---

بیکسوں کا بیکسی میں دستگیر　　بےبسوں کا بےبسی میں آسرا
غمزدوں کا غمگسارِ بےنظیر　　بےدلوں کا دلنوازِ بےریا

---

ہر اسیرِ ابتلا کا غمگسار　　ہر مریضِ دردِ ہجراں کی دوا
ہر گرفتارِ بلا کا غمگسار　　ہر مصیبت آشنا کا آشنا

---

دولتِ کون و مکاں پاکر فقیر　　بادشاہِ دو جہاں ہو کر گدا
سرورِ کونین کہلا کر فقیر　　مالکِ دارین ہوتے بےنوا

---

بہترینِ اولین و آخریں　　برترینِ ابتدا و انتہا
کامیابِ مقصدِ دنیا و دین　　انتخابِ لاجواب دوسرا

---

اے ترا ہر لفظ اک الہامِ غیب　　اے ترا اقرار اقرارِ ہدا
اے ترا ہر حرف اک پیغامِ غیب　　اے ترا انکار انکارِ خدا

---

کامیابی رہنمائی کو بڑھی　　تو جدھر پیغامِ حق لیکر چلا
فتح و نصرت پیشوائی کو بڑھی　　تو جدھر نامِ خدا لیکر بڑھا

---

اسکو ہر سچی ہدایت کی نوید　　جو تری امت میں داخل ہو گیا
اس کو ہر غیبی ہدایت کی نوید　　جو ترے ارشاد پر "حق" بول اٹھا

---

ایک دنیا اسکی قسمت پر نثار　　جو ترا ارمان پیدا کر سکا
ایک عالم اسکی فرصت پر نثار　　جو تری دھن میں سدا در در پھرا

---

راحتِ ہر دو جہاں اسکو نصیب　　جو ترے شوقِ طلب میں مر مٹا
سرمدی آرامِ جاں اسکو نصیب　　جو ترے سوزِ نہاں سے جل بجھا

---

واہ اُن اقبال مندوں کے نصیب　　جن کو تیرے لطف سے حصہ ملا
واہ اُن اصحاب کا بختِ عجیب　　جن کی قسمت میں ترا دیدار تھا

---

اے زہے وہ خاک جوہر آفریں　　تو جہاں پیدا ہوا، پھولا پھلا
اے زہے وہ روح پرور سرزمیں　　تو جہاں برسوں کرم گستر رہا

---

حکیم آزاد انصاری

